بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست

# شجرۂ طیبہ

## سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ

حسب الارشاد:

جامع شریعت و طریقت

الحاج خواجہ دین محمد مصطفائی نقشبندی مجددی مدظلہ العالی

مصطفےٰ آباد شریف

ادارۃ المصطفےٰ پاکستان گوجرانوالہ

مرکزی دفتر: اندرون مرکزی جامع مسجد گلزار مدینہ [illegible] پنڈی بائی پاس لوہیانوالہ 055-3891292

## درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حَبِیْبِیْ سَیِّدِیْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

۱۰۰ مرتبہ روزانہ

## استغفار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ

۱۰۰ مرتبہ روزانہ

## وظیفہ برائے حصولِ برکت

# سُوْرَۃُ الْکَوْثَرِ

۲۱ مرتبہ روزانہ بعد از نمازِ مغرب

اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا بول بندیا لب کھول بندیا

دوجی واری دنیا تے مُڑ کے نئیں آویں گا — اللہ اللہ کر نئیں تے فیر پچھتاویں گا
ساہواں نوں نہ مٹی وچ رول بندیا — اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا

جیہڑا اوہدے نام دا وظیفہ کردا — سدا زندہ رہوے اوہ تے مر کے نئیں مردا
دل دیاں اکھیاں نوں کھول بندیا — اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا

**فِی اَنْفُسِکُمْ** رب فرمایا اے — شہ رگوں نیڑے رہواں حکم سنایا اے
دور نئیں اوہ وسے تیرے کول بندیا — اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا

پھڑ لے تو پلا سوہنے نبی لجپال دا — ثاقبؔ وسیلہ جہڑا رب دے وصال دا
پلا جے توں پھڑیا نہ ڈول بندیا — اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا

اللہ اللہ ہر ویلے بول بندیا بول بندیا لب کھول بندیا

# استغاثہ بحضور خیرالانام ﷺ

مری آہو مدینے پاک جاوٗ مدینے والے نوں دُکھڑے سناوٗ
عرض کرنا سلامِ عاجزانہ مرے دُکھاں دا پھر کہنا فسانہ
مینوں آقا کدی در تے بلاوٗ میں ترساں دید نوں جلوہ دکھاوٗ
میں اوگنہار مجرم تے گناہی مرے دل تے گناہاں دی سیاہی
کرو تاریک دل پُر نور آقا سیاہی دل دی ہووے دور آقا
بڑی ہوئی مینوں ہن معاف کردے مرے باطن دا شیشہ صاف کردے
ترے توں زندگی قربان میری ترے قدماں چہ نکلے جان میری
مینوں وقتِ نزع دیدار دینا دکھی نوں اوکھے ویلے پیار دینا
میری تربت دے وچ تشریف لانا مینوں کملی دے وچ آ کے چھپانا
سرِ محشر مری امداد کرنا پلانا جامِ کوثر شاد کرنا
میں مجرم ہاں شفاعت میری کرنا پڑے مشکل حمایت میری کرنا
مرا پُل تھیں جدوں گزران ہووے مرے ہتھ وچ تیرا دامان ہووے
مری جنت تیرے در دی حضوری مری اللہ کرو فریاد پوری
مرے آقا ترے ناں دی دہائی ترے در دا ہے منگتا مصطفائی

مولانا روم فرماتے ہیں

**یک زمانہ صحبتِ با اولیاء　　بہتر از صد سالہ طاعتِ بے ریا**

زوال وانحطاط کے ہر دور میں تشنہء لب مخلوق کو ہادیء اسلام رسولِ مکرم ﷺ کے عطا کردہ آبِ حیات سے بزرگ صوفیائے کرام نے ہی سیراب کیا اس پر فتن دور میں بھی مرشدِ کامل کی خدمت میں رہنا ان کے ملفوظات کو سننا مردہ دلوں کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے، مشائخِ عظام کی مجالس ہی روحانی شفاخانے ہیں جہاں دلوں کے امراض کا علاج ہوتا ہے۔

# آدابِ مُرشِد

## حضرت امامِ ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ

مکتوبات شریف میں آدابِ شیخ بیان فرماتے ہیں

- مرید کو اپنا آپ کلی طور پر شیخ کے حوالے کر دینا چاہیے یعنی مرید اپنے پیر کے ہاتھ میں ایسے ہو جیسے مردہ غسل دینے والے کے ہاتھ میں۔
- شیخ کی موجودگی میں اس کے سوا کسی اور کی طرف توجہ نہ کرے۔
- شیخ کی آواز پر اپنی آواز بلند نہ کرے۔

- مرید کو جہاں سے بھی فیض ملے اسے اپنے شیخ ہی کا فیضان سمجھے۔
- مرید اپنے کشوف وواقعات پر اعتماد نہ کرے بلکہ جو کچھ منکشف ہو اسے اپنے پیر کی خدمت میں عرض کر دے۔
- جملہ امور میں شیخ کی اقتداء کرے خواہ وہ کھانے، پینے، پہننے، سونے اور اطاعت کے معمولی کام ہی کیوں نہ ہوں۔
- شیخ کی جائے نماز (مصلی) پر قدم نہ رکھے اور اس کے وضوخانے میں وضو نہ کرے۔
- شیخ کی اجازت کے بغیر اس کی مجلس سے جدا نہ ہو۔
- مرید کو ظاہر و باطن میں جو فیوض و برکات حاصل ہوں ان کو شیخ کی وساطت سے تصور کرے۔
- شیخ کے خاص برتن استعمال نہ کرے۔
- مرید کے دل میں شیخ کے متعلق جو شبہ پیدا ہو شیخ سے اُس کا حل دریافت کرے اگر سمجھ میں نہ آئے پھر بھی اپنا قصور جانے۔
- شیخ سے کرامات کا مطالبہ نہ کرے اگرچہ یہ طلب دل میں وسوسے کی صورت میں ہی کیوں نہ ہو۔

# فضیلتِ ذکر

☆ یٰاَیُّھَاالَّذِیْنَ اٰمَنُوااذْکُرُواللّٰہَ ذِکْرًا کَثِیْرًا

ترجمہ: اے ایمان والو! اللہ کو کثرت سے یاد کرو۔

☆ وَلَذِکْرُ اللّٰہِ اَکْبَرُ

ترجمہ: اور اللہ کا ذکر بہت بڑی چیز ہے۔

☆ رِجَالٌ لَّا تُلْھِیْھِمْ تِجَارَۃٌ وَّلَا بَیْعٌ عَنْ ذِکْرِاللّٰہِ

ترجمہ: کامل مومن وہ ہیں جن کو تجارت اور خرید وفروخت اللہ کے
ذکر سے غافل نہیں کرتی۔

☆ وَاذْکُرُوااللّٰہَ کَثِیْرًا لَّعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ

ترجمہ: اور اللہ کا ذکر کثرت سے کیا کرو تا کہ تم فلاح پا جاؤ.

امام ابنِ ماجہ حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں ایک اعرابی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اسلام کے احکام بہت ہیں مجھے کوئی ایسی چیز بتائیے جس کو میں اپنے اوپر لازم کرلوں، آپ ﷺ نے فرمایا تم اپنی زبان کو اللہ کے ذکر سے ہمیشہ تر رکھو۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا جب میرا

بندہ میرے ذکر سے اپنے ہونٹ ہلاتا ہے تو میں اُس کے ساتھ ہوتا ہوں۔

ابنِ عساکر نے ابی ھند داری سے روایت کی ہے اللہ تعالی نے فرمایا کہ جو شخص اطاعت کے ساتھ مجھے یاد کرتا ہے میں اُسے مغفرت کے ساتھ یاد کرتا ہوں جو شخص میرا ذکر کرتا ہے اس حال میں کہ وہ میرا مطیع ہوتا ہے مجھ پر واجب ہے کہ میں اُس کا ذکر کروں اس کی بخشش کا اعلان کرتے ہوئے۔

ابنِ ابی الدُنیا روایت کرتے ہیں نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا میں معراج کی رات ایک نور کے عرش سے گزرا تو وہاں ایک شخص نظر آیا میں نے فرشتے سے پوچھا یہ کون ہے کیا یہ کوئی فرشتہ ہے جواب آیا نہیں، پھر پوچھا کیا یہ کوئی نبی ہے جواب آیا نہیں فرشتے نے عرض کی یہ وہ شخص ہے جسکی زبان خدا کے ذکر سے تر رہتی تھی اس کا دل مسجد کے ساتھ معلق رہتا تھا اور اس نے کبھی والدین کو گالی نہیں دی۔

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ذکر کرنے والوں کو چار چیزیں نصیب ہوتی ہیں۔

۱۔ اُن پر سکینہ نازل ہوتا ہے۔

۲۔ اُس محفل کو فرشتے ڈھانپ لیتے ہیں۔

۳۔ اُس محفل پر رحمتِ خداوندی چھاجاتی ہے۔

۴۔ اللہ تعالی اُن کا ذکر فرشتوں کی محفل میں کرتا ہے۔

# ختم خواجگانِ نقشبندیہ کبیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِستِغفَار | تین بار | درود شریف خضری | تین بار |
| سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ شریف | سات بار | درود شریف خضری | سو بار |
| سُورۃ الم نشرح (مع بسم اللہ) | اناسی بار | سورۃ اخلاص (قل ہو اللہ احد) | ہزار بار |
| حَسبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ | | | سو بار |
| سورۃ فاتحہ (مع بسم اللہ) | سات بار | درود شریف خضری | سو بار |
| اَللّٰھُمَّ یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ | سو بار | یَا کَافِیَ الْمُھِمَّاتِ | سو بار |
| یَاحَلَّالَ الْمُشْکِلَاتِ | سو بار | یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ | سو بار |
| یَارَافِعَ الدَّرَجَاتِ | سو بار | یَامُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ | سو بار |
| یَامُنَزِّلَ الْبَرَکَاتِ | سو بار | یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ | سو بار |
| یَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ | سو بار | یَاشَافِیَ الْاَمْرَاضِ | سو بار |
| یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ | سو بار | یَادَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ | سو بار |
| یَامُفَرِّجَ الْمَحْزُوْنِیْنَ | سو بار | یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ | سو بار |
| یَاآمَانَ الْخَائِفِیْنَ | سو بار | یَاخَیْرَ النَّاصِرِیْنَ | سو بار |
| یَاخَیْرَ الرَّازِقِیْنَ | سو بار | یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ | سو بار |

اَللّٰھُمَّ آمِیْنَ سو بار

# ختم خواجگانِ نقشبندیہ صغیر

۱۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ (سو سو مرتبہ اول و آخر)

اول کلمہ شریف 500 سو مرتبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہر سو کے بعد مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ

۲۔ صَلَّی اللّٰہ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمْ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حَبِیْبِیْ سَیِّدِیْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ سَلِّمْ

اَ سْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَ بِّیْ مِنْ کُلِّ ذَ نْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہ

۳۔ منقول حضرت بہاؤالدین نقشبند رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِكَ الْخَفِیِّ 500 سو مرتبہ

۴۔ منقول حضرت خواجہ باقی باللہ رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

یَا بَاقِیْ اَنْتَ الْبَاقِیْ 500 سو مرتبہ

ہر سو کے بعد کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ وَّ یَبْقٰی وَجْہُ رَبِّكَ

ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔

۵۔ منقول حضرت احمد فاروقی سرہندی مجدد الف ثانی رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

**لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّی کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

500 سو مرتبہ ہر سو کے بعد

۶۔ منقول حضرت خواجہ معصوم سرہندی رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

**لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ** 500 سو مرتبہ

۷۔ منقول حضرت خواجہ نامدار ہادی پاک رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

**یَاهَادِیْ اَنْتَ الْهَادِیْ** 500 سو مرتبہ

ہر سو کے بعد **لَیْسَ الْهَادِیْ اِلَّا اللّٰه**

۸۔ منقول حضرت خواجہ امین شاہ رحمتہ اللہ علیہ

درود شریف خضری سو سو مرتبہ اول و آخر

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ** ۱۰۰۰ مرتبہ ہر سو کے بعد

**بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَ لَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بمصطفےٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اُوست

# شجرۂ طیبہ

## سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ

یا الٰہی رحم کر مجھ بے نوا کے واسطے
ہاتھ اُٹھتے ہیں تیرے آگے دعا کے واسطے

بخش دے جملہ گناہ اور لغزشیں سب معاف کر
سرورِ عالم محمد مصطفےٰ (ﷺ) کے واسطے

انبیاء و مرسلین (علیہم السلام) اور اولیا کا صدقہ دے
آل و اصحابِ رسولِ دوسرا کے واسطے

دل میرا صدق و یقیں سے اے خدا معمور کر
حضرت صدیق اکبر (رضی اللہ عنہ) با صفا کے واسطے

روشنی کر دے عطا میری نگاہِ کور کو
خواجہ سلمانِ فارس (رضی اللہ عنہ) مہ لقا کے واسطے

میری قسمت میں گدائی تیرے در کی ہو سدا
حضرت قاسم (رضی اللہ عنہ) رئیس الاتقیاء کے واسطے

پھر کرم فرما محمد مصطفےٰ (ﷺ) کے واسطے
شاہ علی المرتضیٰ (رضی اللہ عنہ) مشکل کشا کے واسطے

پیرِ حسنین (رضی اللہ عنہما) آگہی دے عمل دے اخلاص دے
سیّدِ عابد (رضی اللہ عنہ) اسیرِ کربلا کے واسطے

آل واصحابِ نبی (رضی اللہ عنہم) کا رکھ سدا مجھ کو غلام
حضرت باقر (رضی اللہ عنہ) امام الاصفیاء کے واسطے

مجمع البحرین کا صدقہ دو طرفہ فیض دے
جعفرِ صادق (رضی اللہ عنہ) امام و رہنما کے واسطے

بایزید اور بوحسن خرقانی (رضی اللہ عنہما) کا خادم رہوں
شاہ ابوالمنصور (رضی اللہ عنہ) تاج الاتقیاء کے واسطے

از طفیلِ بوعلی (علیہ الرحمہ) سب مشکلیں آسان کر
خواجہ یوسف عبدِ خالق (علیہما الرحمہ) بے ریا کے واسطے

حشر کے دن عارف ومحمود (علیہما الرحمہ) کی قربت ملے

شاہ عزیزاں اور سماسی (علیہما الرحمہ) مقتداء کے واسطے

معرفت کی منزلیں آسان کر میرے لئے

حضرت میرِ کلال (علیہ الرحمہ) اہل صفا کے واسطے

نقشبندی سلسلے پر تا ابد قائم رہوں

شاہ بہاؤ الدین (علیہ الرحمہ) امام الاولیاء کے واسطے

معرفت بہرِ علاؤ الدین (علیہ الرحمہ) کر دل کو عطا

خواجہ یعقوب چرخی (علیہ الرحمہ) دلربا کے واسطے

خواجہء احرار (علیہ الرحمہ) کا صدقہ جہنم سے بچا

کشتہء شمشیرِ تسلیم و رضا کے واسطے

زہد وتقویٰ کر عنایت خواجہ زاہد (علیہ الرحمہ) کے طفیل

خواجہ درویش اور محمد (علیہ الرحمہ) مقتدا کے واسطے

کر عطا منزل بقا کی باقی باللہ (علیہ الرحمہ) کے لئے

آشنائے رازِ اُلفت مہ لقا کے واسطے

دینِ احمد (ﷺ) پر فدا ہو جانے کی توفیق دے

شاہ مجدد الف ثانی (علیہ الرحمہ) رہنما کے واسطے

خواجہ معصوم (علیہ الرحمہ) کا صدقہ رہوں عصیاں سے دُور

حجتہ اللہ (علیہ الرحمہ) مردِ کامل پیشوا کے واسطے

کر عطا خواجہ زبیر اور خواجہ اشرف (علیہما الرحمہ) کیلئے

شاہ جمال اللہ (علیہ الرحمہ) جمال الاولیاء کے واسطے

شاہ محمد عیسیٰ فیض اللہ (علیہما الرحمہ) کا صدقہ فیض دے

حضرت نورِ محمد (علیہ الرحمہ) پُر ضیا کے واسطے

کر عطا منزل ہدایت کی مجھے میرے خدا

شاہ محمد نامدار (علیہ الرحمہ) ہادی ہدا کے واسطے

دل مرا پُر نور کر دیدار دے مسرور کر

حضرت خواجہ چمن شاہ (علیہ الرحمہ) خوش ادا کے واسطے

ذکرِ اللہ ہو سے دل کی دھڑکنیں آباد کر

حضرت خواجہ امین (علیہ الرحمہ) اہل لقاء کے واسطے

نفس و شیطاں کے مکر سے تو بچا کر رکھ مجھے
فضلِ رحماں (علیہ الرحمہ) تارکِ حرص و ہوا کے واسطے

مصطفائی نقشبندی نسبتیں قائم رہیں
خواجہ یعقوب (علیہ الرحمہ) عاشقِ خیرالوریٰ کے واسطے

خاتمہ بالخیر ہو وقتِ اجل کلمہ پڑھوں
حضرت دینِ محمد (دام ظلہ) بے ریا کے واسطے

دولتِ دارین دے مُرشد کی اُلفت سے نواز
کھول دے رحمت کے در ثاقب رضا کے واسطے

مجھ فقیرِ مصطفائی کو ملے جذبِ دروں
دیکھ پھیلے ہیں مرے ہاتھ التجا کے واسطے

## اصطلاحاتِ نقشبندیہ

نظر بر قدم ، ہوش در دم ، سفر در وطن ، یاد کرد
خلوت در انجمن ، یادداشت ، نگہداشت ، بازگشت